کھایا جاتا شکار کیا جا سکتا ہے۔

تشریح:

**کصید رمی**...... اس کا عطف ''ارسل کلبہ'' پر ہے اور تشبیہ صرف حلت میں ہے کہ جس طرح ماقبل والی صورتوں میں شکار حلال ہے اسی طرح اگر ایک شخص نے شکار کو تیر مارا اور تیر نے اس کا ایک عضو علیحدہ کر دیا تو احناف رحمہم اللہ تعالیٰ کے نزدیک شکار کو کھایا جائے گا اور وہ عضو نہیں کھایا جائے گا کیوں کہ آپ علیہ السلام کا فرمان ہے جو عضو زندہ جانور سے الگ کر لیا گیا وہ مردار ہے۔ چناں چہ اس کو کھانا جائز نہیں ہے جب کہ امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک دونوں کو کھایا جائے گا۔

**و ان قطع**...... سے مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ تیر کے کاٹنے کی مختلف صورتیں بیان کر رہے ہیں۔ پہلی صورت یہ ہے کہ تیر نے جانور کو تین ثلث میں تقسیم کر دیا یعنی تیر نے اس کو اس طرح کاٹا کہ دو ثلث سرین کی طرف اور ایک ثلث سر کی طرف رہ گیا تو یہ جانور پورا کھایا جائے گا اور اسی طرح اگر تیر نے اس کا نصف سر یا اکثر سر کاٹ دیا یا پورے جانور کو درمیان سے کاٹ دیا اور دو حصوں میں تقسیم کر دیا تو ان تمام صورتوں میں پورا شکار کھایا جائے گا اس لیے کہ تیر نے جانور کو اس طرح کاٹا ہے کہ اس میں مذبوح سے زائد زندگی کا تصور نہیں کیا جا سکتا۔ لہٰذا آپ علیہ السلام کا فرمان ''ما ابین من الحی فھو میت'' ان صورتوں کو شامل نہیں ہے **بخلاف ما اذا**...... یعنی اگر تیر نے شکار کو اس طرح کاٹا کہ دو ثلث سر کی طرف رہ گئے اور ایک ثلث سرین کی طرف رہ گیا تو اب سرین کی طرف والے حصے کو کھانا حرام ہے کیوں کہ جب سر کی طرف دو ثلث موجود ہیں تو اس میں مذبوح سے زائد زندگی موجود ہے۔ لہٰذا اس پر حدیث صادق آئے گی کہ سرین کی طرف کا حصہ زندہ جانور سے الگ کیا گیا ہے لہٰذا وہ حصہ مردار ہے چناں چہ حرام ہے، **و بخلاف ما اذا**...... یعنی اگر تیر نے نصف سر سے کم حصہ کاٹا تو بھی اس میں مذبوح سے زائد زندگی متصور ہے۔ لہٰذا یہ صورت بھی حدیث کے تحت داخل ہے۔ چناں چہ نصف سر سے کم حصہ جو کٹا ہے اس کو کھانا حرام ہے۔

**فان رمی صیدا**...... سے مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ اس شکار کا حکم بیان کر رہے ہیں جس کو دو شکاریوں نے شکار کیا ہو۔

چناں مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اگر ایک شکاری نے شکار کو تیر مارا اور اس کے بعد دوسرے نے تیر مار دیا تو اب دیکھا جائے گا اگر پہلے کے تیر کی وجہ سے شکار سست پڑ گیا تھا اس کے بعد دوسرے نے تیر مار کر اس کو قتل کر دیا تو یہ شکار پہلے شخص کا شمار ہوگا اور یہ حرام ہوگا اور دوسرا شخص شکار کی زخمی حالت کی قیمت کا ضامن ہوگا اور ضمان کی صورت یہ ہوگی کہ اگر شکار کی قیمت دس درہم تھی پھر جب اس کو پہلے نے تیر مار کر کمزور کر دیا تو اس کی قیمت آٹھ درہم ہوگئی اس کے بعد دوسرے نے قتل کیا تو اب دوسرا شخص پہلے کو آٹھ درہم دے گا۔ اب یہ شکار پہلے شخص کا اس لیے ہے کہ اس نے تیر کے ذریعے اس کو سست کر دیا تھا اور شکار کو ایسی حالت میں کر دیا تھا کہ وہ اپنی حفاظت نہیں کر سکتا تھا چناں چہ یہ اس کی ملک ہوگا اور حرام اس وجہ سے ہے کہ جب یہ شکار پہلے کے تیر مارنے کی وجہ سے کمزور ہو گیا تو اب اس کو اختیاری ذبح کرنا واجب ہے جب کہ دوسرے شخص نے تیر کے ذریعے اس کو اضطراری ذبح کر دیا اور یہ بات معلوم ہے کہ اختیاری ذبح پر قدرت رکھتے ہوئے اضطراری ذبح کرنے سے جانور حرام ہو جاتا ہے اور دوسرا ضامن اس وجہ سے ہوگا کہ جانور اس کے فعل کی وجہ سے حرام ہوا ہے ورنہ یہ حلال تھا۔

اور اگر پہلے شکاری کے تیر سے جانور کمزور نہیں ہوا اور امتناع کی ہیئت سے نہیں نکلا تو اب یہ پہلے کی ملک میں داخل نہیں ہوا لہذا جب دوسرے نے اس کو تیر مارا تو اس کی ملک ہوگیا کیوں کہ اسی نے اس کو شکار کیا ہے اور یہ حلال بھی ہوگا کیوں کہ جب یہ کمزور نہیں ہوا تو اس کو ذبح کرنا اضطراری ذبح کرنا ہے۔لہٰذا یہ حلال ہوگا۔

[وذكر صاحب العناية في وجه الحصر صوراخر تركتها مخافة التطويل من شاء فليراجعه:۹/۶۲]

تم الجزء الثالث بتوفيق اللّٰه و يليه الجز الرابع ان شاء اللّٰه

اختتام بروز اتوار بمقام جامعہ دار العلوم کراچی ۱۴

۲۶/ جمادی الاولیٰ ۱۴۲۹ھ